# شرح گلستان

(گذشتہ سے پیوستہ)

**نسل ویناں را بنیان منقطع کردن اولیٰ ترست کہ آتش کشتن و اخگر گذاشتن و افعی کشتن و بچہ اش نگاہداشتن کار خردمنداں نیست**

**ترجمہ**:۔ (بادشاہ نے فرمایا) کہ ان لوگوں کی بیخ کنی بہت بہتر ہے کیونکہ آگ بجھانا اور چنگاری کو رہنے دینا یا سانپ کو مار ڈالنا لیکن اُس کے بچہ کو رکھ چھوڑنا عقلمندوں کا کام نہیں ہے۔

**لغات**:۔ ادلے۔ بہتر۔ اخگر۔ چنگاری۔ افعی۔ سانپ۔

**مطلب**:۔ بادشاہ نے وزیر کو سمجھایا کہ اس جرائم پیشہ جماعت کی اصل و نسل کو منقطع کر دینا ہی بہتر ہے۔ یہ بھی کوئی عقلمندی کی بات ہے کہ آگ تو بجھا دی جائے اور چنگاری کو چھوڑ دیا جائے یا سانپ کو تو مار ڈالا جائے لیکن اُس کے بچہ کو باقی رکھا جائے۔

## قطعہ

**ابر اگر آب زندگی بارد ہرگز از شاخ بید بر نخوری**

**ترجمہ**:۔ اگر ابر سے آب حیات بھی برسے تو بید کی شاخ میں پھل نہیں آسکتے۔

**با فرومایہ روزگار مبر کز نے بوریا شکر نخوری**

**ترجمہ**:۔ کمینہ کی صحبت اختیار نہ کرو۔ کیونکہ نرکل سے شکر نہیں مل سکتی۔

**لغات**:۔ آب زندگی۔ آبحیات۔ امرت۔ بید۔ مشہور درخت۔ بید میں پھل نہیں آتے۔ (ہرگز از شاخ بید بر نخوری۔ ہرگز تو بید کی شاخ سے پھل نہیں کھائے گا) فرومایہ۔ کمینہ۔ ذلیل۔ ادنےٰ درجہ کا آدمی۔ نے۔ نرکل۔ بوریا۔ چٹائی۔ نے بوریا وہ نرکل جس سے چٹائی بنائی جاتی ہے۔

**مطلب**:۔ بادشاہ نے اپنے مقولہ کی تائید میں یہ قطعہ بھی پڑھا۔ یعنی اگر پانی کی بارش کی جگہ آبحیات کی بارش بھی ہو تو وہ درختوں کی فطرت کو نہیں بدل سکتی اور یہ ناممکن ہے کہ بید کی شاخوں میں جنہیں قدرت نے یہ صلاحیت ہی نہیں دی پھل آئیں اور تم اُن پھلوں کو کھاؤ۔ دوسرے شعر میں دوسری مثال ہے یعنی تم کو جسطرح نرکل سے شکر نکلنے کی امید نہیں اسی طرح کسی رذیل آدمی سے نیکی کی امید نہ رکھو اور جب اُس سے نیکی کی امید نہیں تو اُس کی صحبت و ہمنشینی میں وقت ضایع نہ کرو۔

**وزیر ایں سخن بشنید و طوعاً و کرہاً بپسندید و بر حسن رائے ملک آفریں خواند و گفت آنچہ خداوند دام ملکہ فرمود عین حقیقت ست کہ اگر در صحبت آں بداں تربیت یافتے طینت ایشاں گرفتے و یکے از ایشاں شدے اما بندہ امیدوار بود کہ بعشرت صالحان تربیت پذیرد و خوئے خردمنداں گیرد کہ ہنوز طفل ست و سیرت بغی و عناد آں قوم در نہاد او متمکن نشدہ و در حدیث ست کہ کُلُّ مَوْلُوْدٍ یُوْلَدُ عَلَی الْفِطْرَۃِ وَاَبَوَاہُ یُھَوِّدَانِہٖ وَیُنَصِّرَانِہٖ وَیُمَجِّسَانِہٖ۔**

**ترجمہ**:۔ وزیر نے یہ بات سُنی۔ ناچار پسند کی۔ بادشاہ کی رائے پر آفرین کہی اور عرض کیا کہ حضور نے (حضور کی سلطنت ہمیشہ رہے) جو کچھ فرمایا وہ بالکل ٹھیک ہے یعنی اگر اس اُن بُرے لوگوں کی صحبت میں تربیت پائی ہوتی تو اُن کی سرشت اختیار کر لیتا اور اُنہی میں سے ایک ہو جاتا لیکن غلام کو امید تھی کہ یہ نیک لوگوں کے پاس رہ کر تربیت حاصل کریگا۔ عقلمندوں کی خو بو اختیار کریگا کیونکہ ابھی بچہ ہے اور اس کی ذات میں اس قوم کی سرکشی اور نافرمانی کی عادت نے جگہ نہیں پکڑی ہے۔ حدیث میں ہے کہ "ہر بچہ فطرت پیدا ہوتا ہے اور اُس کے والدین اُسے یہودی۔ نصرانی اور مجوسی بنا لیتے ہیں۔

**لغات**:۔ طوعاً۔ خوشی سے۔ مرضی سے۔ کرہاً۔ ناخوشی سے۔ مجبوری سے۔ طوعاً و کرہاً۔ چار و ناچار۔ جسطرح بنا۔ آفرین۔ خوبی کا اعتراف۔ تعریف۔ تحسین۔ دام ملکہ (اس کی سلطنت ہمیشہ رہے) عین۔ ذات۔ اصل۔ ہو بہو بالکل حقیقت۔ (مراد ہے جو بات جسطرح ہو اُسکی وہی حالت۔ عین حقیقت۔ بالکل ٹھیک۔ بالکل بجا) طینت۔ سرشت۔ خصلت۔ خمیر۔ عشرت۔ مصاحبت۔ ایک ساتھ رہنا بسنا۔ صحبت۔ ہمنشینی۔ صالح۔ نیکوکار۔ نیک۔ سیرت۔ خصلت۔ عادت۔ بغی۔ نافرمانی۔ خلاف ورزی۔ عناد۔ سرکشی۔ دشمنی۔ نہاد۔ ذات۔ ہستی۔ متمکن۔ (از تمکن) ٹھہرنا۔ جگہ پکڑنا۔ حدیث۔ سرور عالم کے اقوال۔ مولود۔ (از ولادت) زائیدہ بچہ۔ فطرت۔ اسلام (اس لئے کہ اسلام بالکل فطرت کے مطابق ہے اور اسی وجہ سے اسکا نام دین فطرت ہے) ابواہ (اب کا تثنیہ) دو باپ یعنی والدین۔ ماں باپ۔ یہودانہ (از تہوید) یہودی بنانا یعنی حضرت موسیٰ کے دین میں شامل کرنا۔ ینصرانہ (از تنصیر) نصرانی بنانا یعنی حضرت عیسیٰ کے دین میں شامل کرنا۔ یمجسانہ (از تمجیس) مجوسی بنانا۔ آتش پرست بنانا یعنی زردشت کے دین میں شامل کرنا۔

**مطلب**:۔ بادشاہ نے جب وزیر کی درخواست نامنظور کی اور از راہ رعایا پروری و دلداری اُسے سمجھایا کہ یہ امر خلاف مصلحت ہے تو اُسے بادشاہ کی بات پسند تو نہیں آئی لیکن محکوم اور خادم ہونے کی بنا پر کر ہی کیا سکتا تھا مجبوراً اُسے سر تسلیم خم کرنا پڑا اور اپنی خواہش کے برخلاف اُس نے بادشاہ کی رائے کی بہت کچھ تعریف کی اور چالاکی سے گفتگو کا رخ بدل کر اسطرح کہنا شروع کیا کہ حضور جو کچھ فرماتے ہیں وہ اصولی طور پر بالکل بجا اور درست ہے اور حضور کے فرمانے کے مطابق اگر اس لڑکے کو بھی ان بدمعاشوں کی صحبت میں زیادہ رہنے اور اُنکی تربیت سے اثر پذیر ہونے کا موقع ملتا تو یہ بھی اُنکی خو بو اختیار کر لیتا بلکہ اُنہی میں سے ایک ہو جاتا لیکن غلام کو امید تھی کہ ابھی یہ بہت ہی کمسن اور بالکل بچہ ہے اگر اسے نیک لوگوں میں اُٹھنے بیٹھنے کا اتفاق ہوا اور عقلمندوں کی صحبت نصیب ہوئی تو نہایت نیک اور صالح ثابت ہوگا۔

اگر وہ حضرت عیسیٰ کی امت میں ہیں تو اُسے نصرانی یعنی عیسائی بنا لیتے ہیں۔ اگر آتش پرست ہیں تو آتش پرستی کی تعلیم دیتے ہیں۔ اس حدیث کے بیان کرنے سے وزیر کا یہ مطلب

# وارداتِ قلب

کیوں صاحب اگر کسی واحد العین کو کوئی کانا کہکر پکارتا ہے یا کسی بدشکل آدمی کے بدنما ناک کان پر کوئی آوازے کستا ہے تو تمہیں بشرطیکہ تم ایک سنجیدہ آدمی ہو بُرا معلوم ہوتا ہے - کیوں؟ اس لیئے کہ تم جانتے ہو یہ باتیں خدا کی طرف سے ہیں - اگر انسان کے بس میں ہو تو بہتر سے بہتر صورت اختیار کرلے لیکن مجبوری کا عالم ہے خدا نے جیسا بنا دیا ویسا وہ بنگیا - سچ یہ ہے کہ یہ ایک سمجھا ہوا خیال ہے - لیکن میں چاہتا ہوں کہ اِس خیال کو ذرا اور وسعت دی جائے - صورت کی طرح مزاج بھی خدا نے بنایا ہے - کوئی صفراوی ہے کوئی بلغمی ہے کوئی سوداوی ہے - ظاہر ہے کہ جسکا مزاج صفراوی ہوگا اُس میں گرمی اور خشکی زیادہ ہوگی - وہ زود رنج ہوگا اور اُسکی عادت ہوگی کہ ذرا سی بات پر بہت جلد مشتعل ہوجائے پھر مجھے بتاؤ کہ جب یہ باتیں قدرتی ہیں تو تم اُن کا بُرا کیوں مانتے ہو جسطرح تمہاری نگاہ کو خوش کرنے کے لیئے کسی کی صورت نہیں بدلی جاسکتی اسی طرح تمہارا دل خوش کرنے کے لیئے کسی کا مزاج نہیں بدلا جاسکتا یہی حالت سوداوی مزاج والوں کی ہے - اُن میں مراق - وہم اور بدگمانی کا مادہ زیادہ ہوتا ہے - اب اگر ایک سوداوی اپنی قدرتی بدگمانی اور اوہام پرستی کی بنا پر تمہاری نیکیوں کو بھی برائیوں سے تعبیر کرتا ہے تو تمہیں کیوں ناگواری پیدا ہوتی ہے - خوب یاد رکھو کہ تمہاری وجہ سے اُسکی فطرت نہیں بدل سکتی - اور یہ بھی یاد رکھو کہ اخلاق کی کتابوں کا مطالعہ ان لوگوں کی اصلاح نہیں کرسکتا - ایک سوداوی مزاج کے توہمات اور بدگمانی کی عادات دور کرنے کے لیئے اخلاق جلالی اتنی مفید نہیں جتنا سقمونیا کا مسہل - اسی طرح صفراوی مزاج والوں کے لیئے "بخاری" کی نسبت آلو بخارا زیادہ مؤثر ثابت ہوگا - دیکھو اگر تم دہکتی ہوئی آگ پر جا گرو تو وہ تمہیں جلائے بغیر نہ رہے گی اور اگر تم آبِ رواں میں کود پڑو تو وہ تمہاری جان سلامت نہ رکھیگا لیکن اسکے باوجود نہ تم آگ کے دشمن ہو اور نہ پانی سے عداوت رکھتے ہو - پھر کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ تم بدمزاج آدمیوں کے مخالف بنو جس طرح تم آگ اور پانی کی مضرتوں سے بچکر اُن کے مفید پہلوؤں سے فائدہ اُٹھاتے ہو اُسیطرح ان بدمزاج آدمیوں سے اپنے آپ کو محفوظ رکھو اور اگر اُن میں کوئی مفید پہلو نظر آئے تو اُس سے فائدہ اُٹھاؤ -

---

ہو جمع و یا کر دہ اس قدرتی خزانے کو لوٹ لیں - اس لوٹ میں جو چیز جسے پسند آئی وہ اسکو اُٹھالی - کوئی شخص خالی ہاتھ اور تہی داماں نہیں ہا یہی وجہ ہے کہ مجھے دنیا میں کوئی شخص ایسا نظر نہیں آتا جو قدرت کا ایک ایک مخصوص عطیہ اپنے پاس نہ رکھتا ہو کوئی حسن جمال میں یکتا ہے - کوئی عقل و خرد میں اپنی مثال نہیں رکھتا - کوئی خوش گلوئی میں لاجواب ہے - غرض ہر شخص میں کچھ نہ کچھ خصوصیت موجود ہے - ایک ذلیل سے ذلیل اور ناقابل توجہ شخص کو اپنے پاس بلاؤ اور دلجوئی کے ساتھ اُسکا حال دریافت کرو - تم دیکھوگے کہ ضرور اُسمیں کوئی خاص بات موجود ہے اور کوئی ایسا وصف پایا جاتا ہے جو تم میں نہیں ہے - ہم اپنی غفلت سے قدرت کی عطیوں کو برباد بھی کردیتے ہیں - کیونکہ قدرت نے ہمیں جو کچھ دیا ہے اُسکو ایک امانت کیطرح چھپا کر دیا ہے اور یہ فرض کر دیا ہے کہ ہم کاہل نہیں ہیں - پھلوں کو دیکھو - غذاؤں کو دیکھو - سب سے زیادہ معمولی چیز پانی کو دیکھو - یہ سب چیزیں عام ہیں اور قدرت کی عطا کی ہوئی ہیں لیکن تھوڑی سی محنت کے بغیر ہم انہیں کام میں نہیں لاسکتے - اسیطرح قدرت نے جو امانتیں ہمارے جسم اور دل و دماغ میں رکھی ہیں وہ بھی نہایت مخفی اور مقفل ہیں - اگر ہم خود اُنکو نہ چھیڑیں تو وہ مرتے دم تک سربمہر رہتی ہیں یعنی اُسنے ہمکو عالم نہیں پیدا کیا عالم بننے کی صلاحیت ہمکو عطا کی ہے - اُس نے ہمکو خوشنویس نہیں پیدا کیا ہے - خوشنویس بننے کی استعداد ہماری انگلیوں میں رکھی ہے - اگر ہم اس صلاحیت اور استعداد سے واقف اور اپنی طاقت سے آگاہ ہو کر محنت کرتے ہیں تو چند روز میں بشرطیکہ واقفیت صحیح اور محنت باقاعدہ ہو دنیا کے کامل لوگوں میں شمار ہونے لگتے ہیں لیکن اگر ہم اپنی قدرت اور قوت سے بیخبر رہتے ہیں اور ہمکو یہ اندازہ نہیں ہوتا کہ ہمیں کن خصوصیات کے ساتھ ترقی گاہ ہستی میں بھیجا گیا ہے تو قدرت کا امانت رہتا ہے اور اُسکے خزانے سربمہر رہ جاتے ہیں پس تسلیم کرکے کہ کوئی شخص قدرت کے فیضان سے محروم نہیں ہے کسی کو حقیر نہ سمجھو اور یہ مانکر کہ اِن عام فیاضیوں میں سے تمہیں بھی ضرور کچھ حصہ ملا ہے اپنی مخفی صلاحیت اور استعداد کو معلوم کرنے اور ترقی دینے کی کوشش کرو -

---

جس طرح مقناطیس لوہے کو اپنی آغوش میں کھینچتا ہے اور جسطرح کاہ رُبا سے گھاس کے تنکے اُڑکر پیوست ہوجاتے ہیں اسی طرح بلکہ اس سے کچھ زیادہ روپے میں کشش ہے - روپے کو اگر "آدم رُبا" کا سچا لقب دیا جائے تو مناسب ہے - روپے کی طاقت اور کشش کا اندازہ دشوار ہے - یہ سمندروں کی طوفانی موجیں! اور ہم جان بوجھ کر اُن میں کود پڑیں؟ یہ پہاڑوں کی ناہموار چوٹیاں! اور ہم جان پر کھیل کر اُن تک جا پہنچیں؟ یہ جیٹھ بیساکھ کی لو، دھوپ! اور ہم ریگستانوں کی خاک چھانیں؟ یہ ماہ پوس کی سرد ہوائیں! اور ہم کھلے میدانوں میں سرگرداں پھریں؟ معاذ اللہ - یہ سب اِسی کافر کی کرشمہ سازیاں ہیں - ہماری

---

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کسی گذشتہ سے گذشتہ زمانہ میں قدرت نے ایک وسیع میدان میں گونا گوں جواہرات اور رنگا رنگ گل و ریحان کے انبار لگائے اور پھر پردۂ نیستی سے نکلنے والے تمام انسانوں کو

نظام عصبی کی ہر طاقت - ہماری عمر کا ہر لمحہ اسکی نذر ہو رہا ہے جو لوگ دست و بازو کی محنت اور جائز وسائل سے اِس محبوب جانستاں کو حاصل نہیں کر سکتے وہ دوسرے طریقے اختیار کرتے ہیں - بازار کی بالائی منزلوں کی طرف نظر اُٹھاؤ، یہ وہ ہستیاں ہیں جو زوجیت کی قیود اور خانہ داری کی پابندیاں اپنی تن آسانیوں کی وجہ سے گوارا نہ کر سکیں اور بالآخر اُنھوں نے خزانۂ انسانی کا سب سے بیش بہا موتی (عصمت) اِس دلربا پر نثار کر دیا جیلخانوں میں جھانک کر دیکھو - زیادہ تر ایسی کے اسیر نظر آئینگے اور وہ لوگ ملینگے جنہوں نے سُستی اور کم ہمتی کی بنا پر جائز وسائل چھوڑ کر ناجائز اور خلاف قانون طریقوں سے حصول زر کی کوشش کی - پھر تم کو جستجو سے وہ لوگ بھی ملیں گے جنکے دست و پا میں اتنی طاقت بھی نہیں جو ایک چور اور ایک راہزن کے لیئے درکار ہے - اِنمیں سے کوئی حکیم بن کر ہمالہ کی جڑی بوٹیوں کے نام سے لوگوں کو دھوکا دے رہا ہے - کوئی "ساحر افریقی" کے بھیس میں نقش و تعویذ لکھ کر ضعیف الاعتقاد زن و مرد کو لوٹ رہا ہے - کوئی قومی فلاح و بہبود کا ذمہ دار یا عالم اُخروی کی راحتوں کا ٹھیکیدار بنکر سادہ مزاجوں کی جیب کتر رہا ہے - غرض روپے میں وہ دلربائی اور دلکشی ہے کہ دنیا اپنا آرام و راحت - آزادی و آسودگی - عصمت و آبرو - ایمان و دیانت - ہر دولت اور ہر نعمت کو اُس پر قربان کیئے دیتی ہے - جو لوگ اِس کی مذمت کرتے ہیں اور ترک دنیا کے لیکچروں میں ساری عمر بسر کر دیتے ہیں، اگر اُن کے دل بھی ٹٹولے جائیں تو کسی نہ کسی گوشے میں اِسکی تمنا نظر آئیگی - آخر اِس عجوبہ بینظیر کا باعث کیا ہے؟ ہزار روپے کا ایک نوٹ اگر چکھا جائے تو کوئی چاشنی محسوس نہوگی اگر سینے سے لگایا جائے تو قوت لامسہ کو کوئی راحت نہیں ملیگی - اگر سونگھا جائے تو کوئی خوشبو نہ ہوگی - اگر دیکھا جائے تو مختلف خطوط کا ایک جال اور چند حرفوں کا ایک مجموعہ نظر کے لیئے باعث دلچسپی کا نہ ہوگا - پھر بھی ہزار روپے کے نوٹ میں اتنی طاقت ہے کہ "از صد پردۂ عصمت بروں آرد زلیخا را" لیکن اِس طرح غور کرنے سے یہ بات یقینی طور پر معلوم ہوتی ہے کہ روپیہ بجائے خود کوئی اہمیت نہیں رکھتا - روپیہ خود کوئی راحت نہیں لیکن راحتوں کے بہم پہونچانے کا ذریعہ ہے - اور مشاہدہ نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ اُس کی بدولت ہر ضرورت ہر خواہش اور ہر تمنا کو پورا کیا جا سکتا ہے - پس جس قدر خواہشوں کی زیادتی ہوگی اور جسقدر خواہشوں کی زیادتی ہوگی اور جسقدر نفس بے عنان ہوگا اُسیقدر حصول زر کیطرف رغبت ہوگی - اگرچہ فطرت نے انسان کی ضرورتیں اتنی محدود رکھی ہیں اور مذہب نے معاشرت کو ایسی سادگی بخشی ہے کہ دست و بازو کی معمولی محنت کفاف زندگی کے لیئے کافی ہے لیکن ہم ابلیسی تعلیمات سے متاثر ہو کر قانع نہیں رہتا اور خواہشوں کا ایک طوفان برپا کر دیتا ہے - یہ سمندروں کے سفر اور کوہ و صحرا کی سیاحت ضرور زندگی کے لیئے نہیں ہے - اس کا باعث انسانی خواہشیں ہیں لیکن یہ انتہا تو جواری

پہلو نکلتے ہیں - حیرت اُن لوگوں پر ہے جو اپنی جگہ بیٹھ کر نفس کے جذبات دبا دینا مشکل سمجھتے ہیں اور اندھیری راتوں میں نقب زنی کی واردات آسان جانتے ہیں جو اپنی خواہشوں کو پامال کرنا زیادہ دقت طلب سمجھتے ہیں لیکن مکر و فریب اور قتل و غارت جیسے ہولناک جرائم اُن کے نزدیک کچھ اہمیت نہیں رکھتے -

---

جب کوئی شخص کسی کو مغرور کہتا ہے تو اس امر واقعہ پر غور کرنا بھول جاتا ہے کہ اُسے غرور کا احساس کیونکر ہوا - اگر ہمارے مزاج میں انکسار ہوتا اور ہم خود مغرور نہ ہوں تو ہمیں دوسرے کے غرور کا احساس نہیں ہو سکتا - جب دو غرور باہم متصادم ہوتے ہیں اُسوقت غرور کا احساس ہوتا ہے - ہم کسی شخص سے ملتے ہیں اور ہمارے دلمیں یہ توقعات جاگزیں ہوتی ہیں کہ وہ ہماری تعظیم و تکریم اور فرمائشوں کی تعمیل کے لیئے آمادہ ہوگا لیکن جب سوء اتفاق سے واقعات اِن توقعات سے مختلف ہوتے ہیں تو ہم فوراً اُس شخص کے متعلق غرور کا فتوٰے دے دیتے ہیں - لیکن سوال یہ ہے کہ تعظیم و تکریم کی توقع کا باعث کونسا جذبہ ہے؟ عقل جواب دیتی ہے کہ "غرور" پس اگر ہم اپنی ذات سے کبر و نخوت اور غرور و پندار کا مواد فاسد نکال دیں تو دُنیا میں کوئی شخص مغرور نہ دکھائی دے ۔

---

کہتے ہیں کہ چین کے ماہر مصور جب اپنی پوری کوشش کے ساتھ کوئی تصویر بناتے تھے تو خط و خال کی دلربائی اور لب و عارض کی رنگینی کے ساتھ تصویر کی آنکھوں میں یہ خوبی ہوتی تھی کہ ہر دیکھنے والا اُن آنکھوں کو اپنی طرف متوجہ سمجھتا تھا - اِس بات کو تصویر کشی کا کمال سمجھا جاتا تھا - اگر اِس بات کو تصویر کیبجائے تحریر کے کمال سے تعبیر کیا جاسکے تو واردات قلب کے عنوان سے جو عام اصلاح کی اخلاقی اور رُشد و ہدایت کے مضامین لکھے جاتے ہیں اُن میں یہ کمال بدرجۂ اتم موجود ہے - اور اگرچہ وہ صرف انسانی فطرت کو پیش نظر رکھ کر لکھے جاتے ہیں لیکن لوگ سمجھتے ہیں کہ بس اِن کے مخاطب اگر ہیں تو ہمیں ہیں - جب جھوٹ کی مذمت کی جا رہی ہو تو جھوٹ بولنے والوں کا یہ کہنا کہ ہماری مذمت ہو رہی ہے - جب رشوت ستانی کی برائیوں پر لیکچر دیا جا رہا ہو تو راشیوں کا خفا ہونا جب ترک نماز کی وعید سنائی جا رہی ہو تو تارکان نماز کا برافروختہ ہو جانا اور یہ خیال کرنا کہ اِن ترکشوں کی آماجگاہ ہمیں کو بنایا گیا ہے انتہائی کوتاہ بینی اور تنگدلی پر مبنی ہے - تمہاری ہستی بہت بڑی ہے مگر نہ اتنی بڑی کہ وہ مسلم ہو سات کروڑ انسانوں کو اپنا مخاطب سمجھتا ہو تمہاری ذاتیات کو چھوڑ کر گذشتہ اور پہلوؤں کے خرمن پھونک کر کانٹوں سے اُلجھے وانعوذ باللہ من شرور انفسنا و من سیئات اعمالنا ۔

# حبیب خدا اشرف الانبیاء

## (صلی اللہ علیہ وسلم)

یہ امر تمام اہل اسلام غلامان سید الانام علیہ وعلی آلہ الصلوٰۃ والسلام کے نزدیک محقق ومسلم ہے کہ تمام مخلوقات میں سے کیا زمین کیا آسمان کیا ملائک کیا انس وجان کیا عرش وقلم کیا بہشت ارم سب سے پہلے اللہ کریم نے اپنے حبیب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا نور پیدا کیا۔ مواہب لدنیہ میں مروی ہے کہ حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ نے حضور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں یہ تو فرمائیے۔ کہ سب سے اول کیا چیز پیدا ہوئی جواب دیا۔ اے جابر سب سے اول اللہ تعالےٰ نے اپنے نور سے تیرے نبی کا نور پیدا کیا (الخ) اور یہ بھی مسلم ہے کہ اگر حضور سید الانام علیہ وعلی آلہ الصلوٰۃ والسلام کو اللہ کریم پیدا نہ کرتا تو کوئی شے موجود نہ ہوتی۔ صحیح حاکم میں مروی ہے کہ اللہ کریم نے عیسیٰ علیہ السلام سے فرمایا اے عیسیٰ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لاؤ۔ اور اپنی امت کو حکم دے کہ وہ بھی ایمان لاویں۔ اگر محمدؐ نہ ہوتے تو میں نہ آدمؑ کو پیدا کرتا اور نہ جنت کو اور نہ دوزخ کو میں نے عرش کو پانی پر پیدا کیا۔ عرش مضطرب ہوا تو میں نے اس پر لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ لکھدیا۔ تو وہ ٹھیر گیا۔ الفاظ متبرکہ حدیث کے یہ ہیں۔ واخرج الحاکم وصححہ عن ابن عباس قال اوحی اللہ الیٰ عیسیٰ امن بمحمد و اُمر من ادرکہ من امتك ان یومنوا بہ فلولا محمد ما خلقت آدم ولا الجنۃ ولا النار ولقد خلقت العرش علی الماء فاضطرب فکتبت علیہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ فسکن الخ۔ غرض باعث ایجاد بنی آدم وسبب ظہور ہژدہ ہزار عالم وہی نور حضور محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف ہے جسکو اللہ کریم نے سب سے پہلے پیدا کیا۔ مگر چونکہ اللہ کریم کو یہ منظور تھا۔ کہ حضور فخر بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین قرار پاویں۔ اور حضور پر وہ نعمت نبوت تمام ہو جس کا اتمام رب العالمین نے ازل میں سید المرسلین خاتم النبیین اپنے حبیب حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے لئے خزانۂ غیب میں لکھا ہوا تھا۔ اسواسطے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ظہور سب انبیاء کے آخر دنیا میں فرمایا ونعم ما قال الشیخ المحدث الدہلوی فی اخبار الاخیار ؎

شاہ رسل شفیع امم خواجۂ دو کون — نور احمدی حبیب خدا سید انام

مقصود ذات اوست دگر جملگی طفیل — منظور نور اوست دگر جملگی ظلام

ہر رتبۂ کہ بود در امکان براوست ختم — ہر نعمتے کہ داشت خدا شد بر و تمام

برداشت از طبیعت امکاں قدم کہ بود — اسری بعبدہ است بیان المسجد الحرام

تا عرصۂ وجوب کہ اقصائے عالم است — کانجا نہ جاست نے جہت نے نشان نام

سر حقیقت بس شگرفت در نیابد ہیچ کس — از آشنائے عالم جان تا بہ اس مقام

قیس بن مخرمہ رضی اللہ عنہ ترمذی شریف میں روایت کرتے ہیں۔ والدت انا ورسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی عام الفیل۔ یعنی میں اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس سال پیدا ہوئے۔ کہ ابرہہ بادشاہ حبشہ نے کعبہ شریف پر ہاتھیوں کے ساتھ حملہ کیا تھا۔ اور ببرکت نور نبوی طیرا ابابیل نے اس کے تمام لشکر کو نیست ونابود کر دیا تھا۔ زاد المعاد صفحہ (۲۸) میں نصرهم اللہ علی اهل الکتاب نصراً لاصنع للبشر فیہ ارهاصاً و تقدمة للنبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم الذی خرج من مکۃ وتعظیماً للبیت الحرام۔ یعنی اہل کتاب کے لشکر پر اللہ کریم نے وہ فتح عطا فرمائی۔ جو انکی طاقت سے باہر تھی اس خرق عادت کا بطور ارہاص اور معجزہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ظہور ہوا۔ اور بیت اللہ کی عظمت بھی اس سے ثابت ہوئی۔ مگر حضرت شیخ المحدثین مولانا عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوۃ میں تحریر فرماتے ہیں کہ صحیح تر قول یہ ہے کہ عام الفیل سے ۵۵ روز کے بعد حضور سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں تشریف لائے اور مشہور ترین اقوال میں سے یہی ہے کہ بارہ[۱۲] ربیع الاول میں حضور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رونق افروز اس عالم میں ہوئے۔ اسی واسطے اہل مکہ اسی رات موضع ولادت شریف میں زیارت کے واسطے جمع ہوتے ہیں۔ اور قصاید اور مولود شریف پڑھتے ہیں۔ اور یہ امر احادیث صحاح سے ثابت ہے کہ ولادت شریف دوشنبہ کے دن ہوئی۔ صحیح مسلم میں مروی ہے کہ حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے صحابہ نے دوشنبہ کے دن روزہ رکھنے کا سبب پوچھا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں اسدن پیدا ہوا ہوں اور اُسی دن وحی مجھپر نازل ہوئی۔ ایک روایت میں حضور کے پیدا ہونے سے پہلے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے والد ماجد نے وفات پائی۔ اور دوسری روایت میں ہے کہ جب حضور دو سال چار مہینے کے تھے اسوقت حضور کے والد ماجد نے وفات پائی۔ مگر روایت اوّل مشہور ہے اور جب حضور چھ سال کے ہوئے والدہ ماجدہ نے وفات پائی۔ اور جب آٹھ سال کے ہوئے۔ تو حضور کے جد امجد عبدالمطلب نے قضا کی اور جب عمر شریف حضور کی پچیس سال کی ہوئی تو خدیجہ بنت خویلد سے حضور کی شادی ہوئی حضرت ام المومنین خدیجہ کی فضیلت میں یہی کافی ہے۔ کہ اللہ کریم نے معرفت جبرئیل علیہ السلام حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کو سلام بھیجا۔ حضور اس عرصہ میں خلوت کو زیادہ پسند فرماتے تھے اور غار حرا تشریف لیجا کر عبادت میں مصروف رہتے تھے۔ جب سن شریف چالیس[۴۰] کا پورا ہوا انوار نبوت چہرۂ مبارک سے چمکنے لگے۔ جبرئیل علیہ السلام خلعت رسالت منجانب رب العزت لیکر پہونچے۔ اور حضور پر خداوند عالم کی طرف سے وحی نازل کی کلام الٰہی سنایا۔ وقتاً فوقتاً قرآن شریف بواسطۂ جبرئیل علیہ السلام تیئیس[۲۳] سال تک نازل ہوتا رہا۔ حضور سردار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تین سال تک پوشیدہ دعوت اسلام کرتے رہے آخر اعلان کے ساتھ قوم قریش کو اسلام کی طرف بلانے اور احکام خداوندی سنانے کا حکم آیا تب خواجۂ ہر دو سرا علیہ وآلہ الصلوٰۃ والثناء نے علی الاعلان اسلام کی طرف بلانا اور شرک وکفر سے توبہ کرانا شروع کردیا جسپر قریش نے حضور اور حضور کے اُن چند اصحاب کو جو مشرف

باسلام ہو گئے تھے قسم قسم کی اذیتیں اور طرح طرح کی تکلیفیں پہونچانی شروع کردیں آخر الامر حضور سرور دو جہاں علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ من الرحمان نے صحابہ کو حبش کیا طرف ہجرت کرنے اور مکہ سے چلے جانے کی اجازت دیدی - اسی عرصہ میں قریش نے حضور سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ان کے ہمراہ اُن صحابہ کو جو حضور کے ہمراہ مکہ میں رہ گئے تھے - سخت سے سخت ایذائیں پہونچا کر مجبور کردیا کہ حضور مع عیال واطفال شعب ابی طالب میں محصور ہو گئے - تقریباً تین سال تک اُن پہاڑ کی گھاٹیوں میں محصور رہے ؁

# معجزۂ عجیب و قصۂ غریب

حضور سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثت سے ساتویں سال قریش نے اسلام اور اہل اسلام کی ترقی دیکھ کر سخت سے سخت تکلیفیں دینی شروع کردی تھیں - مگر صحابہ بوجہ اپنی قوت ایمانی کے تمام سختیوں کو برداشت کرتے تھے یہ دیکھ کر ابوجہل وغیرہ اعداء اہل اسلام نے سرداران اہل قریش کو جمع کر کے یہ عہد کیا کہ بنی ہاشم اور بنی عبد المطلب اور بنی مناف سے ہر قسم کا لین دین بند کردیں - نہ اُن کے پاس کوئی بیٹھے اور نہ کلام کرے - نہ نکاح اُنہیں سے کسی کا ہونے دیں - ہاں جب وہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہمارے سپرد کردیں تب یہ عہد ٹوٹے اور اس باہمی عہد کو کاغذ پر لکھ کر کعبہ شریف کی چھت میں لٹکا دیا - تین سال یہ عہد باقی رہا - اور حضور مع بعض صحابہ و بنی ہاشم شعب ابیطالب میں محصور رہے یکایک حضور سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چچا ابوطالب سے یہ کہا کہ جو عہد نامہ قریش نے کعبہ شریف میں لٹکا دیا ہے - دیمک نے تمام جگہ سے کھا لیا ہے صرف جہاں اللہ کا نام تھا - وہ جگہ باقی رہ گئی ہے ابوطالب قریش کے پاس گئے اور اُنسے کہا کہ میرے بھتیجے نے یہ غیب کی خبر دی ہے کہ اس عہد نامہ کو دیمک نے چاٹ لیا ہے اگر یہ خبر صحیح ہے تو ظلم سے باز آؤ - اور جو یہ خبر غلط ہے تو میں اپنے بھتیجے کو تمہارے سپرد کردونگا - قریش بولے ابوطالب تمنے انصاف کی بات کہی - پھر جمع ہو کر قریش نے عہد نامہ کے کاغذ کو کعبہ شریف کی چھت سے اُتارا - اور دیکھا - معلوم ہوا کہ دیمک نے اللہ کے نام پاک کے سوا اور تمام مضمون چاٹ لیا تھا - اور وہ صحیح نکلا جس کی خبر سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے دی تھی - سخت نادم ہوئے اور پہاڑ کی گھاٹیوں میں سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم مع ہمراہیوں کے باہر تشریف لے آئے - اب حضور کی بعثت کو دس سال ہو گئے تھے - اسکے چھ ماہ بعد ابوطالب نے انتقال کیا - اور ان کے تین دن بعد حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے وفات پائی - ابوطالب کے انتقال کرنے پر کھلم کھلا قریش نے حضور اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہیوں کو تکلیفیں دینی شروع کیں - اس عرصہ میں سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم طائف کو تشریف لے گئے - ہر چند طائف والوں کو توحید کی طرف بلایا مگر وہ انکار ہی سے پیش آئے - اور ہر قسم کی اذیت پہونچائی - حضور ملول و مغموم ہو کر واپس ہوئے - اللہ کریم نے اس فرشتہ کو بھیجا کہ جسکے قبضہ میں پہاڑ دے رکھے ہیں - اُس نے حاضر ہو کر عرض کیا

حضور حکم دیں تو اخشبین کو مکہ والوں پر گرادوں (مکہ ان دونوں پہاڑوں کے بیچ میں ہے) حضور نے فرمایا - میں نہیں چاہتا مجھے اللہ کریم سے امید ہے کہ مکہ والوں کی اولاد میں ایسے اشخاص پیدا کرے گا جو موحد ہونگے - شرک سے پاک رہیں گے - اس سفر کی واپسی میں حضور رات کی نماز میں قرآن شریف پڑھ رہے تھے کہ جنات کے ایک گروہ نے سُنا اور مشرف باسلام ہوئے اور واپس جاکر اپنی قوم کو ہدایت کی - اور مسلمان بنایا - پھر معراج شریف ہوئی حضور مع جسم اطہر کے بیت المقدس پہونچے پھر درجہ بدرجہ ہمراہ حضرت جبرئیل علیہ السلام سے ملتے ہوئے سدرۃ المنتہیٰ تک پہونچے - حضرت جبرئیل علیہ السلام اس سے آگے نہ جاسکے مگر سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم عجائب وغرائب ملاحظہ فرماتے ہوئے مقام دنیٰ فتدلیٰ میں پہونچے - پھر بعثت سے تیرہویں سال خداوند متعال نے مدینہ منورہ کی طرف ہجرت کرنے کا حکم دیا - وہاں دس سال قیام فرمایا - اور اس عرصۂ قلیل میں تمام جزیرۂ عرب کو کفر و شرک کی نجاست سے پاک کر کے چھوڑا - موافق بعض روایات ۲۷ غزوہ ہوئے - غزوہ وہ جنگ ہے جسمیں خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم شریک ہوئے ہوں - اور (۴۷) سریہ ہوئے یعنی وہ جنگ جسمیں صحابہ کو کچھ مجاہدین پر سردار کر کے اعلاء کلمۃ اللہ کے واسطے بھیجا گیا - اسی عرصہ میں دس والیان ملک کو جنمیں قیصر و کسریٰ بھی ہیں - دعوتِ اسلام کے خطوط روانہ فرمائے - جنمیں سے بعض فوراً مشرف باسلام ہوئے جیسے نجاشی حبش کا بادشاہ کہ توراۃ وانجیل کا عالم اور حضور سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تشریف آوری اور پیشین گوئی موجودۂ توراۃ وانجیل سے واقف تھا - اور قیصر روم اگرچہ دولت اسلام سے محروم رہا - مگر اس نے موافق پیشین گوئی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے اقرار کرلیا کہ یہ سچے نبی ہیں - قوم نصاریٰ کی بغاوت کے ڈر سے اپنا مذہب نہیں چھوڑ سکا اور محروم رہا -

انہیں قلیل ایام میں جابجا قبائل اور سرداران قوم کی طرف سے وفود یعنی ایلچی اور سفیر آتے رہے اور دولت دیدار پر انوار سے مشرف ہوتے رہے - نعمتِ اسلام سے مالامال ہو کر واپس ہوتے رہے - اور اسلام پھیلاتے رہے - انہیں تھوڑے دنوں میں باوجود ان تمام موانع کے جو مشرکین اور اعداء دین کی طرف سے مسلسل پیش ہوتے رہے - دین اسلام کے احکام عبادات اور معاملات اس تفصیل کے ساتھ وقتاً فوقتاً بتلا دئے کہ آفرینش عالم اور وجود بنی آدم سے کوئی نبی اور ہادی نہیں بتا سکا - توحید رب مجید کا مفہوم ایسی سخت قوم کے دلوں میں جمایا کہ جن سے زیادہ سخت معاند توحید کا دنیا میں کوئی نہ تھا - علی الخصوص یہ امر قابل غور ہے کہ جس زمانہ میں حضور پرنور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مبعوث ہوئے تمام عرب پر حد سے زیادہ جہالت اور گمراہی کی تاریکی چھائی ہوئی تھی - رسوم قبیحہ اور اوہام باطلہ کے پابند تھے - علوم عقلیہ ونقلیہ کا تمام ملک میں نام تک نہ تھا بعض عرب دہریہ تھے - بعض قیامت کے منکر تھے - اور اکثر بت پرست تھے - کوئی پتھر پوجتا تھا - کوئی درخت کی پرستش کرتا تھا - ہر ایک قبیلہ کے واسطے ایک

بت خاص ہوتا تھا - فرشتوں کو خدا کی بیٹیاں کہتے تھے - یہ چند باتیں ان کی جہالت اور گمراہی کے بطور نمونہ ذکر کی گئی ہیں - ورنہ ان کی جہالت کا بیان دفتروں میں نہیں سماتا - باوجودیکہ حضور رحمۃ للعلمین صلوٰۃ اللہ و سلامہ علیہ وعلی آلہ وصحبہ اجمعین - یقیناً تمام مورخین کے نزدیک امی محض تھے کسی سے تعلم اور تلمذ نہیں کیا تھا - اور نہ لکھنا پڑھنا سیکھا تھا مگر اس خطۂ عرب کے باشندوں کو جنکا حال بیان کیا گیا - اور اپنے خدام ذوی الاحترام صحابہ کو وہ تعلیم روحانی دی کہ معارف ربانی کے عارف اور اسرار فرقانی کے ماہر ہو گئے - خدا تعالےٰ کی ذات اور صفات اور پروردگار کی عظمت اور پاکیزگی پر قرآن و حدیث سے ایسے دلایل برجستہ اور براہین تو یہ بیان کرنے لگے کہ عقلاء زمان اور حکماء دوران ان کی قوت قدسیہ اور ذکاوت فطریہ کو دیکھ کر حیران رہ گئے - جو شخص دیدار پر انوار سے مشرف ہوا - اور جس کسی نے دولت ایمان سے سرفراز ہو کر کچھ وقت بھی شرف ملازمت حاصل کر لیا وہی عالم ربانی اور عارف یزدانی بنگیا - اسیواسطے حضور سردار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا - اصحابی کالنجوم بایھم اقتدیتم اھتدیتم ہر ایک کو نسبت خاصہ اور قوت قدسیہ مبداء فیاض سے عطا ہو گئی تمام کو اسلام اور احسان سے مالامال کر کے اور اس سچے دین کی ظاہری اور باطنی علوم سکھا کے پیر کے دن ماہ ربیع الاول ۱۱ھ میں تریسٹھ سال کی عمر مبارک میں حضور سردار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اخترت الرفیق الاعلی فرماتے ہوئے اعلیٰ علیین قرب رب العالمین جا سدھارے مگر حضور سراپا نور رحمۃ اللعالمین و حیاۃ النبی ہیں - قیامت تک حضور کی امت مرحومہ کو حضور سے وہی فیضان بواسطہ خواص امت علمائے کرام و صوفیائے عظام پہونچتا رہیگا - جو حضور کی ظاہری زندگی میں پہونچا - حضور نے فرمایا ہے حیاتی خیر لکم ومماتی خیر لکم میری زندگی اور موت دونوں تمہارے واسطے بہتر ہیں - ہر ایک پنجشنبہ کو اعمال امت حضور کے سامنے فرشتے پیش کرتے ہیں - اچھے اعمال سے خوش ہوتے ہیں - اور گنہگاروں کے واسطے مغفرت کی دعا فرماتے ہیں حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایسی تعلیم روحانی صحابہ کو دی ہے کہ اس کا سلسلہ تا قیام قیامت باقی رہے گا - اور وقتاً فوقتاً اولیا اور علما پیدا ہوتے رہینگے - اور امت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والتحیہ علوم ظاہری اور باطنی کے فیضان سے مالامال کرتے رہیں گے - کیا اچھا فرمایا حضرت امام وقت مخدوم علی ہجوری رحمۃ اللہ علیہ نے کشف المحجوب میں حق سبحانہ برہان نبوی باقی گردانیدہ است و اولیا را سبب اظہار آں کردہ تا پیوستہ آیات حق و حجت صدق حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ظاہر باشند و مر ایشاں را والیان عالم گردانید تا مجرد گشتہ اند راہ متابعت نفس در نوشتہ از آسمان باران برکات اقدام ایشاں آید و از زمیں نبات بر صفائی احوال ایشاں روید انتہیٰ - اللھم صل علی سیدنا ومولینا محمد وعلی آل سیدنا ومولانا محمد واصحاب سیدنا ومولانا محمد واولاد سیدنا ومولانا محمد واتباع سیدنا ومولانا محمد وبارک وسلم۔

# حبِّ رسولؐ کی برکت

(از مصور فطرت حضرت مولانا خواجہ حسن نظامی صاحب)

سورج اپنی روشنی عبادت خانوں تک محدود نہیں رکھتا - مے خانوں اور غلاظت کے انباروں پر بھی شعاعیں فیاضی سے ڈالتا ہے - چاند صرف پرہیزگاروں کے گھر میں اپنی سہانی چاندنی نہیں برساتا - آوارہ گنہگار بھی اس تقسیم نور کا حصہ لیتے ہیں - ہوا جب چلتی ہے نیک و بد کو یکساں فائدہ پہونچاتی ہے - پانی کے گھونٹ ہر گورے کالے اچھے برے - ادنےٰ اعلیٰ کے حلق کو سیراب کرتے ہیں -

جب فطرت کے یہ بڑے بڑے ہاتھ پاؤں مخلوق خدا سے مساوات کا برتاؤ کرتے ہیں - تو وہ دین فطرت کا پیام رساں - نیچر الہی کا حکیم اول کیونکر بخیلی کر سکتا ہے - وہ تو ہوا آگ پانی سورج چاند سے زیادہ خدا کے بندوں کا الفتی ہے - اس کے دل میں تو خدا نے ساری کائنات سے بڑھ کر مخلوقات کی محبت پیدا کی ہے جب کوئی بدکار بندہ اپنے گناہوں کی ندامت میں آنسو بہاتا ہے اور پروردگار سے اسکے حبیب صلعم کا واسطہ دیکر معافی مانگتا ہے - تو صرف اس کی توبہ ہی قبول نہیں ہوتی بلکہ وہ سرکار رسالتمآب صلعم کا مقبول پیارا بنجاتا ہے - اس دربار میں یہ پوچھ نہیں ہوتی کہ یہ بندہ کس قوم کا ہے - کس ذات کا ہے - اور کیا چال چلن رکھتا ہے - یہانتک کہ اگر ساری عمر ناپاک جذبات کی غلامی میں گزر گئی ہو بد سے بد فرقہ میں پیدائش ہوئی ہو - اور خدا رسول کی نافرمانی میں ساری عمر بیت گئی ہو - مگر ایک دفعہ سچے دل سے توبہ کر لینا - اور سب گناہوں سے بیزار ہو کر خدا کے دروازہ پر جھک پڑنا اور آقائے نامدار محمد رسول اللہ صلعم کو وسیلہ قرار دیکر خدا کی طرف رجوع ہونا سب گناہوں کا کفارہ ہو جاتا ہے - اور وہ ان تمام نعمتوں کا سزاوار بنجاتا ہے - جو نیکوں اور خدا کے مقبول بندوں کے لیئے مخصوص ہیں :-

## مغل طوائف کی مثال

ثبوت میں ذیل کا ایک سچا تازہ واقعہ سننے کے قابل ہے جس سے حب رسول کی برکت اور محب کے نیک انجام کا حال معلوم ہوگا -

دہلی اور اطراف کے باشندوں نے نظیر جہاں طوائف کا حال سنا ہوگا اسکو غلام دستگیر نامی اسکے بھائی نے قتل کر دیا تھا - یہ قصہ اتنا مشہور ہوا کہ بعد میں لوگوں نے اس کا تماشہ بنالیا خلقت تھیٹر میں کھیل دیکھا کرتی ہے - اسی قاتل غلام دستگیر کی بیوی مغل جان نامی ایک عورت تھی جب غلام دستگیر کو پھانسی ہوگئی تو مغل نے مجبوراً حیا فروشی کا پیشہ اختیار کیا - چونکہ ان لوگوں میں بیویاں شریفوں کی طرح پردہ نشین ہوتی ہیں اور لڑکیاں ناموس فروش بنائی جاتی ہیں - اور مغل غلام دستگیر کی بیوی تھی اس لیئے اسکی ابتدائی عمر نہایت عفت و عصمت میں گزری تھی - مگر بعد میں جب گزر اوقات کی سبیل نہ رہی تو بد بخت عصمت کی تجارت پر آمادہ ہو گئی -

کہتے ہیں مغل کو خدا نے ہزار در ہزار میں اچھی صورت کا بنایا تھا اسواسطے بہت جلدی سیہ کار آوارہ مزاج طبقہ میں اسکی شہرت ہو گئی - اور وہ اپنی جماعت میں ممتاز نظروں سے دیکھی جانے لگی ۔

کمسنی کے زمانہ سے مغل کو اولیاء اللہ اور حضور رسول مقبول سے محبت تھی جب اسکی آوارگی کا وقت آیا تو وہ دنیا کے تمام عیبوں میں مبتلا ہو گئی - کثرت سے شراب پیتی تھی - کوکین کھاتی تھی - اور بدی کا کوئی حصہ اُس نے باقی نہ رکھا تھا - اسپر بھی یہ عالم تھا کہ جب کوئی اس کے سامنے آنحضرت صلعم کا نام لیتا تھا تو وہ خوف سے کانپ جاتی تھی - اور ٹپ ٹپ آنسو اُسکی آنکھوں سے گرنے لگتے تھے - اور ٹھنڈا سانس کھینچکر کہتی تھی کہ ہائے میں اتنے بڑے رسول کی امت ہوں - ہائے میں اُس پیغمبر کا کلمہ پڑھتی ہوں - جو بڑے باحیا اور غیرت دار تھے - اور ایسے ذلیل بے غیرتی کے کام کرتی ہوں - قیامت کے دن کیونکر حضور کے سامنے جاؤنگی - اگر وہ یہ فرمائیں - کہ کیوں مُردار میری امت ہو کر تو نے آبرو ریز ڈالی - اور مجھ کو دوسرے نبیوں کے سامنے شرمندہ کیا - جا دور ہو - میرے سامنے سے میں تیرا ناپاک چہرہ دیکھنا نہیں چاہتا تو میرا کیا حال ہوگا ۔

یہ کہکر وہ اس قدر روتی تھی کہ بعض اوقات تو اسکو غش آجاتا تھا - لیکن پھر نفس اسکو سمجھاتا تھا اور کہتا کہ اگر تو یہ پیشہ نہ کرتی تو بھوکی مرجاتی - تیرے چھوٹے چھوٹے بھائی فاقہ کشی کرنے لگتے - تو ایسے بدنام فرقہ میں پیدا ہوئی ہے کہ کوئی بھلا آدمی تجھ سے نکاح نہ کرتا بدچلن بدمعاش لوگوں سے پالا پڑتا - یعنے اِنمیں سے کوئی نکاح کرتا تو ساری عمر کی دوزخ ہوجاتی - یہ لوگ کسی کے نہیں - دغا جفا ان کا شیوہ ہے ۔

نفس کی اس فریب کاری سے اسکو تسلی ہو جاتی - اور پھر وہ اُنہی ہوس رانیوں سے جی لگا لیتی ۔

## بُرقع کا تیر

مغل جان کا بیان ہے کہ ایک دفعہ برسات کے موسم میں حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی کا سالانہ عرس آیا - آسمان پر بادل جھوم جھوم کر چلے آتے تھے - میرے دل میں عرس کی شرکت اور موسمی سیر کی امنگ بھر پی لے رہی تھی - کہ دہلی کے ایک مسلمان وکیل اور ایک پنجابی سوداگر میرے ہاں آئے - یہ دونوں وہابی تھے ۔ اس لئے میں نے عرسوں کا شوق تو انپر ظاہر نہ کیا - سیر کرنے کی خواہش کی - انہوں نے فوراً مجھ کو تیس روپے دئے کہ ہمیں کھانے سواری کا بندوبست کرلو ہم تمکو قطب صاحب میں رات کے وقت مل جائینگے - میں نے اُسیوقت نفیس کھانے پکوائے اور بگھی منگانے کو آدمی بھیجا - ابھی سامان ہو ہی رہا تھا - کہ بازار میں میری نگاہ ایک شاہ صاحب پر پڑی - جنکو میں نے کئی بار درگاہوں میں دیکھا تھا - اسوقت ان کو دیکھ کر بے اختیار جی چاہا کہ یہ بھی میرے ساتھ قطب صاحب چلیں - بگھی کر کے آدمی کو دوڑایا - جو بہت مشکل سے شاہ صاحب کو راضی کر کے کوٹھے پر لایا شاہ صاحب اوپر آئے تو میں نے اپنا ارادہ ظاہر کیا - اور یہ بھی کہدیا کہ فلاں فلاں لوگوں نے یہ خرچ دیا ہے - جس سے ان کا مطلب اپنی ذاتی ناجائز تفریح ہے

شاہ صاحب کا چہرہ یہ سنکر سرخ ہو گیا - اور انہوں نے فرمایا - لعنت ہے اس قوم پر جو ایسے برگزیدہ مقامات میں جاکر ایسی شرمناک حرکتوں کا ارتکاب کرتے ہیں - ہندوستان پر آئے دن کی قحط سالیاں اور وبائی بیماریاں اُنہی اعمال کی بدولت تو ہوتی ہیں - ارے بے غیرتوں اگر تم خدا کی زمین پر منہ کالا کرنے سے نہیں ڈرتے تو اس پاکیزہ مقام پر جاکر تو اپنی غلاظت نہ پھیلاؤ جہاں رحمت کے فرشتے پر بچھاتے ہیں ۔

شاہ صاحب نے اس ہیبت سے فرمایا کہ میں لرز گئی - اور عرض کیا حضور میرے ہمراہ چلیں میں ان بدوضع لوگوں سے اس مقدس جگہ کچھ واسطہ نہ رکھونگی - بولے اِس شرط سے ہمراہ چلتا ہوں کہ تو برقع اوڑھ کر چل - میں نے قبول کیا - اور درگاہ میں حاضر ہوئی - بازار میں ایک کمرہ کرایہ پر لیا - اور کھانا کھا کر برقع اوڑھ شاہ صاحب کے ہمراہ درگاہ میں آئی - شاہ صاحب نے روضہ کی جالی کے پاس پردہ نشین مستورات میں مجکو بھی بٹھا دیا - جسوقت صندل کا جلوس اٹھا اور غلقت غلاف سر پر رکھے جالیوں کے پاس آئی - تو میرے برابر والی ایک برقع پوش عورت نے گردن جھکا کر میرے کان میں کہا کہ بوا اس جلوس میں بڑے بڑے ولیوں کی ارواح جمع ہونگی زہے نصیب اس کے جو ان کے فیض سے کچھ حاصل کرے - میں نے کہا ولیوں کی ارواح دکھائی بھی دیتی ہیں - وہ عورت بولی - ہاں - مگر فاحشہ عورتیں اس سے محروم رہتی ہیں - یہ سنکر میرا کلیجہ دھک دھک کرنے لگا - اور میں نے ان بی بی سے کہا آپ کون ہیں - اس کا انہوں نے جواب نہ دیا تو پھر میں نے پوچھا کہ آخر فاحشہ عورتوں کا گناہ کسی طرح معاف بھی ہو سکتا ہے اسپر وہ بولیں کوئی گناہ ایسا نہیں ہے جس کا علاج نہ ہو - توبہ اور سچے دل کی توبہ ہر گناہ کی تیر بہدف دوا ہے - اس دربار میں جو توبہ کرلے - دونوں جہان اسکی مشکل آسان ہو گی ہیں - نے اسی وقت دل ہی دل خدا کی جانب رجوع کیا - اور اپنے گناہوں کی معافی چاہی - میں تو یہ تو دل میں کر رہی تھی - مگر وہ برقع والی عورت آمین آمین کہتی جاتی تھی مجھے اس سے بہت تعجب ہوا - کہ اس کو میرے دل کا حال کیونکر معلوم ہو گیا - آخر میں اس عورت نے کہا مغل امتحان سے نہ گھبرانا انجام بخیر ہے ۔

## خاک کی سیج

وہ دن گذر گئے مغل کہتی تھی کہ اس کے بعد پھر میری وہی حالت ہو گئی - شراب اور کوکین نے مجھ کو تباہ کر دیا بار بار توبہ کرتی تھی - اور نفس اس کو قائم نہ رہنے دیتا تھا آخر مرض نے آن دبایا - جو کچھ زیور پاس تھا کچھ تو علاج میں خرچ ہوا کچھ اوپر والے لے اُڑے - جب میں بالکل مفلس ہو گئی تو سب جاں نثاری کے دعوے دار کافور ہو گئے - اور مجھے سکھیاں بھیکنے لگیں - اسوقت مجکو برقع پوش عورت کی بات یاد آئی - کہ امتحان میں گھبرا نہ جانا - اِس خیال سے مجھ کو بہت تسلی ہوئی - اور میں نے خدا کے سامنے آخری توبہ کر کے اپنے خراباتی گھر کو سلام کیا - اور سیدھی درگاہ حضرت خواجہ نظام الدین اولیا میں آئی - اور احاطہ درگاہ کے باہر ایک شکستہ مقبرہ میں اکیلی پڑ گئی - شام ہو گئی تھی اور مقبرہ پر غضب ہو کا عالم تھا - میرے ہمراہ بستر نہ تھا - میں نے پتھر سر ہانے رکھا - اور خاک کی سیج پر پاؤں پھیلا کر لیٹ گئی

خیال آیا میں وہی مغل جان ہوں - جو پھولوں میں سوتی تھی - میں وہی عورت ہوں جسکی دید کے لیئے ہزاروں آنکھیں بے قراری کا دعوے کرتی تھیں - میرے ہی گھر پر ہروقت مشتاقوں کا ہجوم رہتا تھا - میں ہی تھی جو ایک سکنڈ کے لیئے اندھیرے میں نہ رہ سکتی تھی - آج میں اس ٹوٹے ہوئے مقبرہ میں پڑی ہوں - نہ بستر ہے - نہ چراغ ہے - نہ پھول ہے نہ عطر ہے اور نہ وہ جھوٹے آدمی ہیں جنکو میرے اوپر فدا ہوجانیکا دعویٰ تھا - میرے بُرے وقت میں کسی نے بھی ساتھ نہ دیا - دنیا میں کوئی کسی کا نہیں ہے - اپنی طاقت - اپنا روپیہ اپنا نیک عمل بڑی چیز ہے - باقی سب ہیچ ہے یہ خیال کر رہی تھی کہ ایک گیدڑ وہاں آگیا - جسکو دیکھ کر میں ایسی ڈری کہ چیخ مارتے ہی بیہوش ہوگئی -

خواب تھا یا بیہوشی سوکھی خاک کی سیج پر اس بے خبری نے سب تکلیفوں کو بھلا دیا اور میں نے دیکھا کہ ایک نقاب پوش پری آسمان سے اُتری اور کہا چل مغل تجھ کو جنت میں لیچلوں میں نے دونوں ہاتھ پھیلا دیئے اور اس نے اپنی گود میں مجھ کو اٹھالیا اور اُڑ گئی - آسمان کے اندر جاکر ایک عالیشان محل میں داخل ہوئی - وہاں تخت پر ایک بادشاہ بیٹھے تھے - وہ مجھ کو دیکھ کر کھڑے ہوگئے اور فرمایا - آ - میں تیرا محمد ہوں - آئیں تجھ ہی جیسے گنہگاروں اور بیکس لوگوں کا حمایتی ہوں تونے اپنے اچھے وقت میں مجھ کو یاد رکھا - مجھسے ڈری - میری آبرو کو خیال میں لائی - لہذا آج تیرے بُرے وقت میں جبکہ کوئی تیرا مونس نہیں ہے - میں تیری غمخواری کروں گا - اور تجکو بہشت کی سیج پر جگہ دلواؤں گا - میں حضرت کے قدموں پر گر پڑی - گرنا تھا کہ میری آنکھ کھل گئی - دیکھا تو وہی ڈراؤنا مقبرہ تھا - نہ کوئی آس تھا نہ پاس - صبح ہوئی درگاہ کے ایک فقیر نے کچھ کھانے کو لاکر دیا - مگر مجھ سے کھایا نہ گیا - اسہال برابر ہو رہے تھے - اس بچارے فقیر نے دو روز میری خدمت کی -

یہ حال مغل جان نے اسی بیماری کے زمانہ میں بیان کیا تھا - اس کے بعد دہلی کا ایک شخص اسکو یہاں سے لیگیا - اور کسی باغ میں رکھا - جہاں تین روز کے بعد مغل جان مرگئی - اور دہلی باغ میں دفن ہوئی -

مجھ سے ایک شاہ صاحب نے بیان کیا کہ میں نے ایک دن مغل کی قبر پر مراقبہ کرکے اس کے حال کو دیکھا تھا - تو معلوم ہوا - کہ صرف حبِّ رسول کی برکت سے خدا نے مغل کو بڑا درجہ دیا ہے ؎

# جبتک کہ رُوح کو ہے تعلق بدن کیساتھ

ممکن نہیں ہے ذوقِ علائق سے چھوٹنا جبتک کہ روح کو ہے تعلق بدن کیساتھ

اگر آپ چاہتے ہیں کہ دنیا داری کے معاملات میں بھی ایمان و صداقت کی راہ سے نہ بھٹکیں تو مولانا اشرف علی صاحب کی بنائی ہوئی شاہراہ پر چلیئے وہ آپکو دنیا کے ہر معاملہ میں ایک عالم مشیر کا کام دیگی **صفائی معاملات** کے مطالعہ کے بعد آپ تمام دنیاوی معاملات سے ایک عالم کی طرح آگاہ ہوجاینگے قیمت ۸

# عید میلادُ النبی صلعم

(جناب منشی تاج الدین صاحب تاجؔ)

جلوہ افروز جہاں ہادیٔ اسلام ہوئے آج بگڑے ہوئے آراستہ سب کام ہوئے
تیرے اکرام گنہگاروں پہ بھی عام ہوئے دور افسردہ دلوں سے غم و آلام ہوئے

آج پیدائش محبوب خدا کا دن ہے
شادمانی و مسرت و دعا کا دن ہے

عید میلاد کو کیوں کہتے ہو تم بارہ وفات کیا شہیدوں سے نہیں بڑھکے پیمبر کی حیات
جب اسی روز ہوئی جلوہ فگن آپکی ذات سو جب عیش ہے تولید علیہ الصلوات

آج پیدائش محبوب خدا کا دن ہے
شادمانی و مسرت و دعا کا دن ہے

ہمنے مانا کہ اسی دن ہوا حضرت کا وصال پر ولادت بھی اسی دن ہوئی باحسن جمال
کیوں نہ پھر مد نظر رکھیں ولادت کا خیال آج جائز نہیں مسلم کے لیئے رنج و ملال

آج پیدائش محبوب خدا کا دن ہے
شادمانی و مسرت و دعا کا دن ہے

کس لیئے سوگ کریں آج خوشی کا ہے مقام جلوہ آرائے جہاں آج ہوا ماہ تمام
آج ہے حق میں ابولہب کے آتش بھی حرام بلکہ جنت کی پہونچتی ہے نسیم خوش کام

آج پیدائش محبوب خدا کا دن ہے
شادمانی و مسرت و دعا کا دن ہے

سارے عیدوں سے ہے بڑھکر یہ عید نبی آسمانوں پہ ملائک بھی ہیں مصروف خوشی
سارے اسلامی ممالک میں ہے اک دھوم مچی ہر گلی آج مدینہ کی ہے دلہن سی بنی

آج پیدائش محبوب خدا کا دن ہے
شادمانی و مسرت و دعا کا دن ہے

ہمنے مانا کہ نہیں ہند میں اسلامی حکومت کیا دلوں پر بھی انہیں ہوگئی حاصل قدرت
کیا حکومت نے مٹادی ہے دلوں سے الفت عید میلاد کرو تم ہو نبیؐ کی اُمّت

آج پیدائش محبوب خدا کا دن ہے
شادمانی و مسرت و دعا کا دن ہے

شادماں آج نظر آتے ہیں ہر اک پیر و جواں ہوں مسرت سے ہر اک چہرہ سے آثار عیاں
صنعت عید ہو ہاں رونق بازار جہاں اور مسلمانوں کے ہوں رشک چمن سارے مکاں

آج پیدائش محبوب خدا کا دن ہے
شادمانی و مسرت و دعا کا دن ہے

خالی از ذکر محمدؐ نہ کوئی محفل ہو ساتھ ہی زمزمۂ صل علیٰ شامل ہو
آپ کی سیرت حسنیٰ سے سبق حاصل ہو تاجؔ کے دل پہ نہ کیوں رحمت حق نازل ہو

آج پیدائش محبوب خدا کا دن ہے
شادمانی و مسرت و دعا کا دن ہے

(الداعی)

# فوائد بسم اللہ شریف

(از جناب مولوی محمد یونس مرادہوی)

(۱) حدیث شریف میں وارد ہے کہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ میں انیس حرف ہیں۔ اور عذاب دوزخ کے بھی اُنیس موکل ہیں۔ جو شخص ہر روز بعد نماز مغرب و فجر کے اُنیس اُنیس بار بسم اللہ الرحمن الرحیم خالص نیت اور درست عقیدہ سے پڑھ لیا کرے گا تو اُنیسوں موکلوں کے عذاب سے پناہ میں رہیگا

(۲) حدیث میں آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس وقت کوئی بندہ مسلمان بسم اللہ شریف پڑھتا ہے۔ اُسوقت دو فرشتوں کو حکم ہوتا ہے کہ لکھو اس بندے کے واسطے ہزار نیکیاں وہ فرشتے راہ تعجب سے عرض کرتے ہیں کہ اتنے سے خفیف عمل کے بدلے ہزار نیکیاں۔ پس حکم خداوندی ہوتا ہے کہ اچھا دو ہزار نیکیاں لکھو۔ پھر فرشتوں کو اور زیادہ تعجب ہوتا ہے۔ پھر حکم ہوتا ہے کہ اچھا تین ہزار نیکیاں لکھو۔ آخر دس ہزار نیکیوں تک نوبت پہونچتی ہے۔ تب فرشتے چپ رہجاتے ہیں۔ اُسوقت خداوند قدوس فرماتا ہے کہ قسم ہے مجھ کو اپنے عزت و جلال کی اسے فرشتو اگر تم میری رحمت کی وسعت میں کمی کرتے تو قیامت میں یونہی اپنے بندہ کی نیکیاں بڑہائے چلا جاتا۔

(۳) قیصر روم نے اسلام قبول کرنے کے بعد حضرت فاروق اعظم عمر بن خطاب رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی حضور میں عرض کی کہ میرے سر میں شدت سے درد رہا کرتا ہے۔ کوئی علاج نفع نہیں کرتا۔ آپؓ نے ایک سیاہ ٹوپی سلوا کر اس کے پاس بھجوادی کہ اسکو سر پر پہنے رہا کرے۔ قیصر نے اس ٹوپی کی آمد سنکر استقبال کیا۔ اور بڑی تعظیم کے ساتھ بطور تاج کے اپنے سر پر رکھلی۔ اُسیوقت درد سر موقوف ہوگیا۔ قیصر کو تعجب ہؤا۔ اور اس بات کا کھوج نکالا۔ آخر دیکھا کہ اس ٹوپی میں ایک پرچہ کاغذ کا لپٹا ہوا ہے۔ درد کی دوا اس میں بسم اللہ شریف لکھی ہے۔ پس اس سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ بسم اللہ شریف ہر مرض کی دوا ہے۔

(۴) تفسیر کبیر میں بحوالہ حدیث مرقوم ہے کہ فرمایا آنحضرت رسالت آپ نے کہ اگر کوئی شخص پرچہ کاغذ کا کہیں پڑا پائے۔ اور اُسپر بسم اللہ شریف لکھی ہو۔ اور وہ شخص اُس کاغذ کو بہ نیت تعظیم اُٹھا کے کہیں رکھدے تو خداوند تعالےٰ کے نزدیک وہ شخص صدیقوں میں لکھا جائیگا۔ اور اس کے ماں باپ تک سے بھی عذاب کی تخفیف ہوگی

(۵) اسرار الفاتحہ میں لکھا ہے کہ ایک اعرابی نے رسولؐ مقبول کے حضور میں حاضر ہو کر عرض کی میں بڑا گنہگار ہوں خداوند کریم غفور الرحیم سے میرے واسطے مغفرت مانگیے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کو پڑھا کر کہ وہ ارحم الراحمین تیرے گناہوں کو بخشدیگا۔ اعرابی نے عرض کیا۔ اَے یا رسول اللہ یعنے بس اتنا ہی آپ نے جواب دیا کہ جو مسلمان مرد یا عورت سچے دل سے بسم اللہ شریف پڑھا کرتا ہے۔ تو پاک پروردگار اپنے فضل و کرم سے اُس بندے کو عذاب دوزخ سے نجات دیتا ہے ؂

# خیالات منتشر

(از شوکت علی فہمی میرٹھ)

تم خوبصورت ہو۔ تندرست ہو۔ دولتمند ہو جسوقت تم اپنے حسن کی کشش اور اس کے اثرات سے آگاہ ہوجاتے ہو تو تم اپنی دلآویزی پر ناز کرتے ہو جسوقت تمہارا خون تمہاری رگوں میں پوری قوت کے ساتھ گردش کرتا ہے اور تمہیں تمہاری قوت کا احساس ہوتا ہے تو تم اپنی سڈول کلائیوں اور چوڑے سینہ پر فخر کرتے ہو جسوقت تمہاری دولت تمہیں ایک ممتاز ہستی بناکر دوسرے افراد کو تمہارے سامنے سرنگوں کردیتی ہے اسوقت تمہیں اپنی دولت کی طاقت کا اندازہ ہوتا ہے اور تم مغرور نظر آنے لگتے ہو۔ مگر ان تمام باتوں کے ساتھ کبھی تمنے اپنی اصلیت پر بھی غور کیا کہ تم کیا ہو اور تمہارے اس حسین پیکر کا سنگ بنیاد کیا ہے اگر تمنے کبھی اسپر غور کیا ہوتا تو شاید تم اپنے آپ کو ایک ناپاک قطرہ سے زیادہ وقعت نہ دیتے۔ جسوقت تمہارا حسن۔ تمہاری تندرستی۔ تمہارا تمول تمہارے رگ وپے میں نشہ رعونیت کی رو دوڑاتا ہے۔ اس وقت تمنے یہ بھی سوچا کہ تمہارے اس نازک جسم کا کیا حشر ہونیوالا ہے اگر تم اس طرف ذرا بھی توجہ سے کام لیتے تو تم اپنے جسم کو کیڑوں کی غذا سے زیادہ ہرگز نہ اہمیت دیتے۔

---

انسان اپنی آسائش زندگی کے لیئے صدہا روپیہ برباد کردیتا ہے۔ ایک فضول خرچ اور کوتاہ اندیش اپنے جذبات کے مقابلہ میں روپیہ کی کوئی اصلیت نہیں سمجھتا۔ وہ اپنے جذبات اور ضروریات کی تکمیل کی غرض سے زیادہ سے زیادہ روپیہ خرچ کردینے کے بعد بھی خوش نظر آتا ہے۔ مگر ایک دوراندیش ہمیشہ اس کوشش میں لگا رہتا ہے کہ کم سے کم قیمت میں عمدہ سے عمدہ شئے فراہم کرسکے۔ وہ محض اس شئے کی خوبصورتی ہی سے مطمئن نہیں ہوجاتا بلکہ وہ اسکی خوبصورتی کے علاوہ یہ بھی چاہتا ہے کہ وہ شئے پائدار بھی ہو ہر چیز کی خوبصورتی اور پائداری کے لیئے ایک خاص مدت مقرر ہے۔ دنیا کی بہتر سے بہتر اور خوبصورت سے خوبصورت چیز کے لیئے کبھی نہ کبھی وہ وقت بھی آجاتا ہے کہ وہ بجائے اعلیٰ محلوں کی آرائش کے ایک کوڑی کی زینت کا باعث بن جاتی ہے۔ تم نے اگر کبھی غور کیا ہوتا تو تمکو معلوم ہوجاتا کہ دنیا کی ہر شئے ناپائدار ہے اور اگر تم اسپر غور کرچکے ہوتے تو شاید ان کے حاصل کرنے کے لیئے اس قدر ہاتھ پاؤں نہ مارتے بلکہ تمہاری تمام کوششیں ایک ایسی چیز کے حاصل کرنے میں صرف ہوتیں جو درحقیقت پائدار ہے اور ہمیشہ قایم رہنے والی ہے۔

کیا تم نے کبھی نیک بننے کی کوشش کی حالانکہ نیکی ہی ایک ایسی چیز ہے جو کہ دنیا تک ہی قایم نہیں رہتی بلکہ عقبیٰ میں بھی تمہارا ساتھ دیگی ؂

---

# الہام

(محمد عبد الحمید برق چتوروی فتحپوری)

اے مرے بندے! او تو سچے دل سے رکھ مجھ پر یقیں　　میں بلا شک ہے شبہ ہوں خالقِ عرش بریں
میں نے ہی پیدا کیے ہیں، یہ نہیں ہیں جتنے مکیں　　اور انہیں سے ہوں میرا کیا، یکساں مسکن گزیں

سن بتاتا ہوں تجھے میں جس جگہ ہوں جس میں ہوں
کب تہا میں کس میں پیدا اب نہیں میں کس میں ہوں

خاک میں میں باد میں، آتش میں ہوں میں آب میں　　روزِ روشن میں ہوں میں ہوں مہرِ عالمتاب میں
ظلمتِ شب میں ہوں میں اختر میں میں مہتاب میں　　میں رگِ جاں میں ہوں میں گوہرِ نایاب میں

میں زمیں پر عرش پر میں آسمیں ہوں میں آسمیں ہوں
کب تہا میں کس میں پیدا اب نہیں میں کس میں ہوں

میں کلیسا میں ہوں میں ہوں دیر میں مسکن گزیں　　بتکدے میں ہوں حرم میں بھی ہوں میں ہوں ہر کہیں
صومعہ گلزار ہو، کعبہ ہے مجھ سے گلزمیں　　اور میخانے میں بھی میں بنکے ساقی ہوں مکیں

ہر مکاں میں ہر محل ہر مجمع و مجلس میں ہوں
کب تہا میں کس میں پیدا اب نہیں میں کس میں ہوں

میں بگولوں میں بھی ہوں، میں تجھ کے صحرا میں بھی　　پردۂ محمل میں بھی ہوں، ناقۂ لیلیٰ میں بھی،
وادیٔ ایمن میں بھی ہوں دامنِ سینا میں بھی　　چاہ کنعاں میں بھی ہوں میں گلشنِ بطحا میں بھی

آبِ حیواں میں ہوں، میں امرت میں ہوں، میں سیم میں ہوں
کب تہا میں کس میں پیدا اب نہیں میں کس میں ہوں

میں تو آبادی میں بھی رہتا ہوں ویرانوں میں بھی　　پُر ضیا محلوں میں بھی ہوں میں سیہ خانوں میں بھی
میں طیورِ دشت میں ہوں اور حیوانوں میں بھی　　حور و غلماں میں ملک میں اور انسانوں میں بھی

محفلِ جن و پری میں اور ہر مجلس میں ہوں
کب تہا میں کس میں پہلے اب نہیں میں کس میں ہوں

میں بہارِ باغ میں ہوں نکہت بوئے گل میں ہوں　　میں خم و مینائے مے کے نغمۂ قلقل میں ہوں!
راستیٔ سرو میں ہوں میں خم سنبل میں ہوں　　گریۂ شبنم میں ہوں میں نالۂ بلبل میں ہوں

خندۂ گل میں ہوں میں بیداریٔ نرگس میں ہوں
کب تہا میں کس میں پیدا اب نہیں میں کس میں ہوں

میں تو ہر مذہب کی پاکیزہ کتابوں میں بھی ہوں　　یعنی میں توریت میں ہوں اور وید میں بھی ہوں
میں ہوں زبور و بائبل دونوں صحیفوں میں بھی ہوں　　میں قرآنِ پاک میں بھی ہوں حدیثوں میں بھی ہوں

الغرض میں سب میں ہوں میں آسمیں ہوں میں آسمیں ہوں
کب تہا میں کس میں پیدا اب نہیں میں کس میں ہوں

خواہشِ دیدار ہو تو محنتِ طاعت اٹھا　　صبر کر اور اپنے دل پر صدمۂ فرقت اٹھا
جوش میں مرد ہر قسم کی زحمت اٹھا　　دیدۂ حق بیں سے پھر تو پردۂ غفلت اٹھا

اور اپنی آنکھ سے خود دیکھ لے میں جس میں ہوں
کب تہا میں کس میں پہلے اب نہیں میں کس میں ہوں

# شہرت

(محمد منتظر، فاضل، الہ آبادی، امراوتی، برار)

اس نمائش گاہِ عالم میں سب سے زیادہ دلکش، سب سے زیادہ نظر فریب اگر کوئی چیز ہو سکتی ہے تو وہ شہرت ہے۔ اسی سے تاجروں کی تجارت، دستکاروں کی دستکاری۔ اچھوں کی اچھائی، حاکموں کی حکومت، سیاست والوں کی سیاست، عالموں کے علم، ادیبوں کے ادب کو فروغ ہے۔

اگر آپ چشمِ باریک بیں سے ملاحظہ فرمائیں، تو آپ کو تماشاگاہِ دنیا کے تمام مناظر ایک ہی رنگ کے نظر آئیں گے، پرکارِ کشمکشِ حیات و تنازع للبقاء کا مرکز ایک اور صرف ایک دکھائی دیگا وہ کیا ہے؟ "شہرت" یوں سمجھیے کہ زمانہ ایک محور پر گردش کر رہا ہے، اور وہ محور شہرت ہے۔

ممکن ہے کہ آپ میں سے بعض حضرات میرے ان نظریوں پر تغلیط و تلحین، تضلیل و تبطیل کا حکم لگائیں، مگر خدا کے لیے پہلے میرے استدلالات و استقراءات سُن لیجیے۔

ایک دولتمند تاجر دولت جمع کرتا ہے، دوسروں پر تفوق و تکثرِ مال کا خواہشمند ہوتا ہے، تو کس لیے؟ صرف اس واسطے کہ اپنے ہمسروں و ہمعصروں میں نظرِ امتیاز سے دیکھا جائے، لوگوں میں شہرت ہو،

بڑی بڑی کمپنیاں اپنی مصنوعات کی شہرت کے واسطے ہزارہا اور لکھو کھا روپے خرچ کرتی ہیں، اخباروں اور رسالوں میں اشتہارات چھپتے ہیں، دیواروں میناروں، تار کے کھمبوں، اور ریل کے ڈبوں پر بڑے بڑے پوسٹر چسپاں کیے جاتے ہیں، بائسکوپ اور سینما کے ذریعہ اشتہارات پبلک کے سامنے لائے جاتے ہیں تاکہ اُن کی مصنوعات شہرت پذیر ہوں،

ایک متوسط الحال شخص لڑکے کی شادی میں اپنی بساط سے زیادہ خرچ کرتا ہے، برات دھوم سے اٹھاتا ہے، کھانا عمدہ اور نفیس پکاتا ہے۔ اگر اس کے پاس روپیہ نہیں ہو تو وہ قرض لیتا ہے، کس لیے؟ تاکہ لوگ تعریف کریں، کہ فلاں نے ایسی شان سے شادی کی، ایسا نفیس کھانا کھلایا، اور (بزعم خویش) شہرت ہو،

دنیا سے الگ تھلگ رہنے والا، سیاست داں ایک اخبار کا ایڈیٹر جس کو کاغذی علم کے سوا کچھ نہیں آتا، رات رات بھر زورِ قلم دکھلانے میں صرف کر دیتا ہے کس واسطے، صرف چند گنے ہوئے روپیوں کے خاطر اسکی کوشش نہیں ہوتی ہے بلکہ اس کے علاوہ سب سے بڑا مقصد یہ ہوتا ہے کہ لوگ اُسے ایک صائب الرائے ایڈیٹر سمجھیں اور ملک میں ایک سیاست داں اہلِ قلم کی حیثیت سے اس کی شہرت ہو،

شعراء کی شب بیداریاں، ان کا انہماکِ شعری مشہور ہے، رات رات بھر جاگنے والا شاعر اپنے اشعار کے صاف کرنے کی "کوشش" میں دنوں اور ہفتوں لگا دیتا ہے، ایک ایک لفظ کو ہزار ہزار بار سوچتا ہے، صدہا مرتبہ کاٹتا اور بناتا ہے صرف مشاعرہ میں چند منٹوں کی واہ واہ کے لیے، چند لمحوں کی شہرت کیواسطے

